وَسَلِّمْ وَصَلِّ عَلٰى جَمِيْعِ الْاَنْبِيَاءِ وَالْمُرْسَلِيْنَ

وَصَلِّ عَلٰى كُلِّ الْمَلٰٓئِكَةِ الْمُقَرَّبِيْنَ وَعَلٰى عِبَادِ

اللّٰهِ الصّٰلِحِيْنَ وَسَلِّمْ تَسْلِيْمًا كَثِيْرًا كَثِيْرًا ط

بِرَحْمَتِكَ وَ بِفَضْلِكَ وَ بِكَرَمِكَ يَا اَكْرَمَ

الْاَكْرَمِيْنَ بِرَحْمَتِكَ يَآ اَرْحَمَ الرّٰحِمِيْنَ ط يَا قَدِيْمُ يَا

دَآئِمُ

يَاحَيُّ يَاقَيُّوْمُ يَا وِتْرُ يَا اَحَدُ يَا صَمَدُ يَا مَنْ لَّمْ يَلِدْ

وَلَمْ يُوْلَدْ وَ لَمْ يَكُنْ لَّهٗ كُفُوًا اَحَدٌ ط بِرَحْمَتِكَ يَا

اَرْحَمَ الرّٰحِمِيْنَ ط

ترجمہ: اے اللہ! درود بھیج حضرت محمد مصطفٰے صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم پر اور ان کی آل پر جو کہ تمام مخلوق میں سب سے بہتر ہیں۔ افضل البشر

ہیں اور روزِ قیامت اُمت کی شفات کرنے والے ہیں۔

اے اللہ! درود بھیج حضرت محمد مصطفےٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم وآلِ محمد مصطفےٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم پر اس سب سے بڑے عدد کے مطابق (جو کہ صرف تیری ذات باری تعالیٰ کو معلوم ہے) برکتیں اور سلام نازل ہو حضور نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم پر اور آل پر۔

اے اللہ! درود بھیج تمام انبیاء اور رسُولوں پر اور درود بھیج تمام مقرب فرشتوں اور صالح بندوں پر اور بھیج سلامتی کثیر مقدار میں۔

اے اللہ! اپنی رحمت کر، اپنا فضل کر، اپنا کرم کر، اے سب سے زیادہ کرم فرمانے والے۔ اپنی رحمت کر اے سب سے زیادہ رحمت کرنے والے۔ تُو قدیم ہے، تُو ہمیشہ رہے والا ہے۔ تُو زندہ اور قائم ہے۔ تُو واحد ہے تُو اَحد ہے تُو بے نیاز ہے نہ تو تجھے کسی نے جنا اور نہ تُو نے کسی کو جنا۔ نہیں تیرے برابر کا کوئی اور تُو اکیلا ہے ساتھ اپنی رحمت کے اے رحم کرنے والے رحم کر۔

# ۴۲۔ درُود چودہ ہزاری

اگر کوئی شخص چاہے کہ کم از کم وقت میں زیادہ سے زیادہ ثواب حاصل کرلے تو اس درود شریف کو پڑھے جس کے ایک مرتبہ پڑھنے سے، پڑھنے والے کو اللہ تعالیٰ چودہ ہزار درودوں کا ثواب عطا فرماتا ہے۔

حضرت سید احمد انصاری رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ فرماتے ہیں کہ:

''یہ درود شریف مکمل درود اور طریقت والوں کا درود ہے۔''

اہلِ طریقت کے وظائف میں سے ہے کہ وہ ہر نماز کے بعد اس کو برابر پڑھتے ہیں۔ اس کا ثواب بے انتہا ہے۔

حضرت شیخ عبدالباقی الحنبلی رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ سے روایت ہے کہ:

''اس درود شریف کا ثواب بے حساب ہے۔''

آپ نے فرمایا:

''اس درود شریف کو صرف ایک مرتبہ پڑھنے سے چودہ ہزار درُودوں کا ثواب حاصل ہوتا ہے۔ درود شریف یہ ہے:

**اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَ بَارِكْ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰى اٰلِهٖ عَدَدَ كَمَالِ اللّٰهِ وَ كَمَا يَلِيْقُ بِكَمَالِهٖ ط**

ترجمہ: اے اللہ! درود، سلامتی اور برکتیں نازل فرما حضرت محمد مصطفےٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم پر اور آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی آل پر، اے اللہ! اپنے عدد کمال کے مطابق ایسا با کمال درود بھیج جو کہ تیرے لائق ہے۔

# ۴۳۔ دُرُودِ مُوسُوی

حضرت موسیٰ کلیم اللہ علیہ الصلوٰۃ والسلام نے جب حبیبِ خدا نبی کریم محمد مصطفےٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم کی اُمّت کی شان کو ملاحظہ کیا تو دربارِ الٰہی میں درخواست پیش کی:

'یا اللہ! مجھے اس اُمت میں سے کردے۔''

ارشادِ باری تعالیٰ ہوا:

'اے پیارے کلیمؑ! تُو میرے حبیب پر درود پاک پڑھ۔''

تو اس وقت حضرت موسیٰ کلیم اللہ علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فوراً درود پاک پڑھا۔

درود پاک یہ ہے:

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ خَاتَمِ الْاَنْبِيَآءِ وَ

مَعْدَنِ الْاَسْرَارِ وَ مَنْبَعِ الْاَنْوَارِ وَ جَمَالِ الْکَوْنَیْنِ وَ شَرَفِ الدَّارَیْنِ وَ سَیِّدِ الثَّقَلَیْنِ الْمَخْصُوْصِ بِقَابَ قَوْسَیْنِ

ترجمہ: اے اللہ! درود بھیج اوپر حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم کے جو خاتم الانبیاء ہیں اور خزانہ ہیں تیرے بھیدوں کے اور تیرے انوار کا چشمہ ہیں اور کونین کا حسن ہیں۔ دنیاوآخرت کے اشراف ہیں، جن و انسان کے سردار ہیں۔ قاب قوسین کے مرتبے کے لیے مخصوص ہیں۔

## ۴۴: درُودِ تنجینا

جو شخص اس درود شریف کو سوتے وقت ایک ہزار بار پڑھے اور باوضو ہی سو جائے تو انشاء اللہ تعالیٰ ایک ہفتہ کے عمل کے دوران ہی دیدارِ نبی پاک صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم سے مشرف ہوگا۔

پریشانی، خطرات اور مصائب کے وقت روزانہ ستر (۷۰) مرتبہ پڑھیں۔ نجات دہندہ ہے۔ یہ تکلیف کے وقت زیادہ سے زیادہ پڑھا جائے۔ یہ درُود شریف تریاق کا حکم رکھتا ہے۔

منہاج الحسنات میں ابن فاکہانی کی کتاب فخرِ منبر سے نقل کیا ہے کہ:

''ایک بزرگ نے کہا کہ میں جہاز پر سوار تھا جب طوفان کی موجوں سے جہاز ڈُوبنے لگا تو مجھ پر غنودگی طاری ہوگئی اس حالت میں مجھے رسول مقبول صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی زیارت ہوئی اور نبی کریم

صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم نے تعلیم فرمایا کہ درودِ تنجینا جہاز کے سوار ہزار بار پڑھیں۔''

ہنوز تین سو تک پڑھنے کی نوبت نہیں پہنچی تھی کہ جہاز ڈُوبنے سے بچ گیا اور طوفان سے نجات پائی۔

**اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلیٰ سَیِّدِنَا وَ مَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا وَ مَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ صَلٰوۃً تُنَجِّیْنَابِھَامِنْ جَمِیْعِ الْاَھْوَالِ وَالْاٰفَاتِ وَ تَقْضِیْ لَنَابِھَا جَمِیْعَ الْحَاجَاتِ وَ تُطَھِّرُنَا بِھَا مِنْ جَمِیْعِ السَّیِّاٰتِ وَ تَرْفَعُنَابِھَا عِنْدَکَ اَعْلَی الدَّرَجَاتِ وَ تُبَلِّغُنَابِھَا اَقْصَی الْغَایَاتِ مِنْ جَمِیْعِ الْخَیْرَاتِ فِی الْحَیٰوۃِ وَ بَعْدَ الْمَمَاتِ اِنَّکَ مُجِیْبُ الدَّعْوَاتِ وَرَافِعُ**

الدَّرَجَاتِ وَ يَاقَاضِیَ الْحَاجَاتِ وَيَا كَافِیَ
الْمُهِمَّاتِ وَ يَادَافِعَ الْبَلِيَّاتِ وَ يَاحَلَّ الْمُشْكِلَاتِ
اَغِثْنِیْ اَغِثْنِیْ اَغِثْنِیْ يَا اِلٰهِیْ اِنَّكَ عَلٰی كُلِّ شَیْءٍ
قَدِيْرٌ ط

ترجمہ: اے اللہ! ہمارے آقا و مولیٰ حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم اوران کی آل پر ایسا درود نازل فرما جس سے ہمیں تمام ڈر، خوف اور آفتوں سے نجات حاصل ہو جائے اور جس کی برکت سے ہماری تمام حاجتیں پوری ہو جائیں اور جس کی بدولت ہم تمام گناہوں سے پاک صاف ہو جائیں اور جس کے وسیلے سے ہم تیری بارگاہ میں اعلیٰ درجوں پر فائز ہوں اور جس کے ذریعے ہم زندگانی کی تمام نیکیوں اور مرنے کے بعد تمام اچھائیوں سے بہترین فائدہ حاصل کریں۔ خدائے بزرگ و برتر! تحقیق تُو ہماری دُعاؤں کو قبول فرمانے والا اور ہمارے درجات کو بلند کرنے والا ہے اور ہماری حاجتوں کو پورا کرنے والا اور ہماری بلاؤں کو دفع کرنے والا اور

ہماری سخت مشکلات کو حل کرنے والا ہے۔ یا اللہ! میری فریاد سُن! میری فریاد سُن۔ میری فریاد سُن۔ بے شک تُو ہر چیز پر قادر ہے۔

# ۴۵: دُرودِ علی المرتضیٰ رضی اللہ تعالیٰ عنہ

صَلَوَاتُ اللّٰهِ وَمَلٰٓئِكَتِهٖ وَ اَنْبِيَآئِهٖ وَ رُسُلِهٖ وَ جَمِيْعِ خَلْقِهٖ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَ اٰلِ مُحَمَّدٍ وَّ عَلَيْهِ وَ عَلَيْهِمُ السَّلَامُ وَ رَحْمَةُ اللّٰهِ وَ بَرَكَاتُهٗ

ترجمہ: اللہ تعالیٰ اوراس کے فرشتوں اور انبیاء کرام اور تمام رسولوں اور کل مخلوق کی طرف سے نبی کریم حضرت محمد مصطفےٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم اوران کی آل پر درود نازل ہو۔ آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم پر اور آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم کی آل پر سلامتی ہواور اللہ تعالیٰ کی رحمتیں اور برکتیں نازل ہوں۔

# ۴۶۔ درُودِ خمسہ

باسلامت اور امن و امان میں رہنے اور عزت کے ساتھ وقت بسر کرنے کے لیے درودِ خمسہ کا ورد سب سے زیادہ اعلیٰ وافضل ہے۔

امام شافعی رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے اس درود شریف کی تعریف میں کئی باتیں لکھی ہیں اور کئی فضائل درج کیے ہیں۔

معارج میں امام صاحب کے وصال کے بعد مغفرت اور رحمت پانے کا سبب بھی اس درود شریف کو بتایا ہے

ہر مصیبت میں یہ درود شریف کام دیتا ہے اور ہر مہم میں یقیناً کامیابی ہوتی ہے۔اس درود شریف کے وِرد سے ایک سو حاجات پوری ہوتی ہیں۔

عارفانِ وقت نے عربستان کے ایک کامل ولی اللہ سے ان کے وصال کے بعد بذریعہ کشف دریافت کیا کہ:

''اللہ تعالیٰ نے آپ کے ساتھ کیا معاملہ کیا؟'' بزرگ نے کہا:

''میں ہر جمعرات کو درود خمسہ پڑھتا تھا۔اللہ تعالیٰ نے اس وجہ سے مجھے بخش دیا۔''

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ م بِعَدَدِ مَنْ صَلّٰی عَلَیْهِ وَ
صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ کَمَا تُحِبُّ وَ تَرْضٰی اَنْ تُصَلِّیَ
عَلَیْهِ وَ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ کَمَا اَمَرْتَنَا بِالصَّلٰوةِ عَلَیْهِ
وَ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ کَمَا تَنْبَغِی الصَّلٰوةُ عَلَیْهِ ط

ترجمہ: اے اللہ! حضور نبی کریم محمد مصطفےٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم پر اس تعداد کے مطابق درود نازل کر جتنا کہ اب تک نازل کیا گیا ہے۔ آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم پر اپنی چاہت اور رضا کے مطابق رحمت نازل فرما جیسی کہ تُو نے نازل فرمائی ہے۔ اور حضرت محمد مصطفےٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم پر درود بھیج جیسا کہ تُو نے ہمیں ان پر درود بھیجنے کا حکم دیا ہے۔ اور حضرت محمد مصطفےٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم پر اس طرح درود بھیج جیسا کہ ان پر درود بھیجنے کا حق ہے۔

# ۴۷: درُودزین العابدینؑ

یہ درود شریف نہایت ہی عجیب اور خواص کا وظیفہ ہے۔

حضرت معروف کرخی رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ جیسے با کمال بزرگ اور صوفی نے اس درود شریف کی کئی خصوصیات بیان کی ہیں جن کے پڑھنے سے عقل حیران رہ جاتی ہے۔حضرت معروف کرخی رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ کے وظائف میں سب سے اوّل یہ درود شریف تھا۔آپ ہر وقت درود العابدین پڑھتے تھے۔ اسی وجہ سے صوفیائے کرام میں حضرت معروف کرخی رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ کا درجہ بہت بلند ہے اور آپ بہت بڑے عابد تھے۔

دلائل الخیرات میں بھی اس درود شریف کا ذکر آیا ہے کہ آپ کا سب سے بڑا وظیفہ یہی تھا۔اس درود شریف کے وِرد سے کئی کمالاتِ کشف کھلتے ہیں۔ پڑھنے والے کا مرتبہ بلند تر ہو جاتا ہے۔ ہر مشکل کے وقت میں جب سفینہ بھنور میں پھنس جائے تو ہ کام کو آسان کرنے کے لیے اس درود شریف کو باوضو پڑھنا چاہیے۔ بڑا عجیب درود ہے۔ ہر کام میں کامیابی نصیب ہوتی ہے اور دلی مرادیں حاصل ہوتی ہیں۔درود زین العابدینؑ یہ ہے:

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ مِّلْاءَ الدُّنْیَا وَمِلْأَ الْاٰخِرَۃِ وَارْحَمْ مُحَمَّدٍ وَّ اٰلِ مُحَمَّدٍ مِّلْاءَ الدُّنْیَا وَ مِلْأَ الْاٰخِرَۃِ وَاجْزِ مُحَمَّدٍ وَّ اٰلِ مُحَمَّدٍ مِّلْاءَ الدُّنْیَا وَمِلْأَ الْاٰخِرَۃِ وَسَلِّمْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ مِّلْاءَ الدُّنْیَا وَمِلْأالْاٰخِرَۃِ

ترجمہ: اے اللہ! حضرت محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم اور آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی آل پر اتنی رحمت نازل فرما کہ دنیا اور آخرت اس رحمت سے بھر جائیں اور محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم اور ان کی آل کو اتنی جزا عطا فرما کہ اس سے دُنیا اور آخرت بھر جائیں اور محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم اور ان کی آل پر اتنی سلامتی نازل فرما کہ اس سے دنیا اور آخرت دونوں بھر جائیں۔

# ۴۸۔ درودِ بخشش

سیدنا امام شافعی رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ کو ان کے وصال کے بعد آپ کے کسی نیاز مند نے خواب میں دیکھا اور پوچھا کہ:

''آپ کے ساتھ کیا معاملہ پیش آیا؟''

آپ نے فرمایا کہ:

''اللہ تعالیٰ جل شانہ نے مجھے پانچ کلمات کے عوض بخش دیا جو کہ میں پڑھا کرتا تھا۔''

پھر فرمایا: ''یاد کرلو، وہ پانچ کلمات یہ ہیں۔''

**اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ عَدَدَ مَنْ صَلّٰی عَلَیْہِ وَ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ عَدَدَ مَنْ لَّمْ یُصَلِّ عَلَیْہِ وَ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ کَمَا اَمَرْتَ اَنْ یُّصَلّٰی عَلَیْہِ**

ترجمہ: اے اللہ! بھیج حضور نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم پر

درود ساتھ اپنی رحمتِ کاملہ اور سلامتی کے بے شمار اُن اشخاص کے جنھوں نے آپؐ پر درود بھیجا اور بھیج حضور نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم پر درود، رحمتِ کاملہ اور سلامتی بے شماران لوگوں کے جنھوں نے آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم پر درود نہیں بھیجا اور درود بھیج نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم پر آپؐ کی شان کے مطابق جس طرح تُو نے درود بھیجنے کا حکم دیا۔

# ۴۹۔ درُودِ علُوم واسرار

اس درود شریف کے پڑھنے والے کی رُوحانی تربیت حضور اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم خود فرماتے ہیں۔

اس درود پاک کو آیت الکرسی کے ساتھ ملا کر پڑھنے سے حضور پاک صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم کی زیارت اور شفاعت نصیب ہوگی۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰٓی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ فِیْ کُلِّ لَمْحَةٍ وَّ نَفْسٍ م بِعَدَدِ کُلِّ مَعْلُوْمٍ لَّکَ ط

ترجمہ: اے اللہ! درُود بھیج اُوپر ہمارے سردار حضرت محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم اور آلِ محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم کے ہر لمحہ میں اور ہر سانس میں اس بڑی تعداد کے مطابق جو صرف تیری ذاتِ باری تعالیٰ کو معلوم ہے۔

# ۵۰۔قولِ نبہانی رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ

حضرت علامہ یوسف بن اسماعیل نبہانی رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے نقل فرمایا کہ یہ درود شریف روزانہ دن رات پڑھو۔ مصیبتوں اور پریشانیوں کے وقت ایک ہزار بار پڑھو۔

یہ درود شریف کُل مُشکلات کے لیے تریاق مجرب ہے۔

(رحمتہ اللہ علی العالمین ص ۲۔۴۴۲)

درود شریف یہ ہے:

اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْکَ یَا سَیِّدِی یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ

قِلَّتْ حِیْلَتِیْ اَدْرِکْنِیْ

ترجمہ: آپؐ پر درود وسلام: اے ہمارے آقا اور اللہ پاک کے رسول محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم میری مدد کریں کہ میرے تمام حیلے اور کوششیں ناکام ہوگئی ہیں۔

# ۵۱۔ درودِ کشف

صبح وشام اس درود پاک کو کثرت سے پڑھنے والے صاحبِ کشف ہو جاتے ہیں۔ ان پر پوشیدہ راز الٰہی کھل جاتے ہیں۔ اور نبی کریم حضرت محمد مصطفےٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم کے وسیلے سے جنت کے حقدار ہو جاتے ہیں۔ درودِ پاک:

صَلَّى اللّٰهُ عَلٰى نَبِيِّ الرَّحْمَةِ شَفِيْعِ الْاُمَّةِ كَاشِفِ الْغُمَّةِ وَعَلٰى اٰلِهٖ وَ اَصْحَابِهٖ وَ بَارَكَ وَسَلَّمَ ط

ترجمہ: اے اللہ! درود نازل فرما اپنے نبی کریم حضرت محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم پر جو کہ سراپا رحمت ہیں اپنی اُمت کے لیے اور اس کی شفاعت فرمانے والے ہیں، پوشیدہ بھیدوں کے کھولنے والے ہیں۔ ان کی آل اور صحابہء کرام پر درود وسلام اور برکت نازل ہو۔

# ۵۲۔صدقہ کا نِعمُ البدل درُود

حدیث مبارکہ میں ہے کہ اللہ تعالیٰ کے غُصّے کو صدقے کے سوا کوئی چیز ٹھنڈا نہیں کرسکتی۔ اگر کسی مسلمان کے پاس صدقہ دینے کی مالی طاقت نہ ہو تو حضرت ابوسعید خدری سے روایت ہے کہ حضور نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم نے فرمایا کہ اگر وہ مسلمان اپنی دعا میں یہ درود پاک پڑھے تو اللہ تعالیٰ اسے صدقہ کا اجر عطا فرماتے ہیں۔ پڑھنے والے سے راضی ہوتے ہیں اور اس کی مصیبت ٹل جاتی ہے۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ عَبْدِكَ وَ رَسُوْلِكَ وَ صَلِّ عَلَى الْمُؤْمِنِيْنَ وَالْمُؤْمِنَاتِ وَالْمُسْلِمِيْنَ وَالْمُسْلِمَاتِ

ترجمہ: اے اللہ! درود نازل فرما سیدنا حضرت محمد مصطفٰے صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم پر جو تیرے بندے اور رسول ہیں۔ اور درود نازل فرما سارے مومن مردوں اور مومن عورتوں پر اور مسلمان مردوں اور مسلمان مردوں پر۔

# ۵۳۔ دُرودِ نجات وبا

روایت ہے کہ حضرت مولانا شمس الدین رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ کے وطن میں ایک وبا (بیماری) پھوٹ پڑی جس کے خاتمہ کے لیے کوئی علاج کارگر نہ تھا۔ ایک رات حضرت محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے حضرت صاحب کے درخواست کرنے پر اس وبا کے خاتمے ے لیے یہ درود عنایت فرمایا۔ یہ درود شریف پڑھنے سے ہر وبا اور بیماریوں سے نجات عطا ہو جاتی ہے۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ کُلِّ دَاءٍ وَّ دَوَآءٍ وَّ بِعَدَدِ کُلِّ عِلَّۃٍ وَّ شَفَآءٍ ط

ترجمہ: اے اللہ! درود بھیج او پر سردار ہمارے حضرت محمد مصطفےٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم اور آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی آل پر تمام بیماریوں اور دواؤں اور شفا کی تعداد کے برابر۔

# ۵۴۔ درُودِ حصولِ رحمت

یہ درود شریف حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم کے ساتھ ساتھ اللہ تعالیٰ کی رضامندی کا بھی سبب بنتا ہے۔اس درود شریف کے وِرد کا یہ انعام ہے کہ اللہ تعالیٰ پڑھنے والے بندے کو کسی ایسے نیک کام کی توفیق عطا فرما دیتا ہے کہ اس نیکی کی وجہ سے قیامت تک اس کو ثواب ملتا رہتا ہے۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ صَلٰوۃً دَائِمًا وَّسَلِّمْ سَلَامًا اَبَدًا عَلٰی حَبِیْبِکَ وَ نَبِیِّکَ وَاٰلِہٖ وَ اَصْحَابِہٖ اَجْمَعِیْنَ فَالْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعَالَمِیْنَ ٥

ترجمہ: اے اللہ! دائم رہنے والا درود اور ہمیشہ رہنے والا سلام نازل فرما اپنے حبیب صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم پر جو کہ انبیاء کے سردار ہیں۔ان کی آل پر اور صحابہ ءکرام پر بھی۔پس تمام تعریفیں اللہ تعالیٰ کے لیے ہیں۔

# ۵۵: درُودِ لکھّی

حضرت سلطان محمود غزنوی فاتح سومنات جو کہ عاشقِ رسول حضرت محمد مصطفٰے صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم تھے، نہایت ہی محبت اور عشق سے روزانہ ایک لاکھ بار درو شریف پڑھتے۔ چونکہ اتنی تعداد میں درود شریف پڑھنے میں بہت وقت صرف ہو جاتا اور انتظامِ سلطنت میں خلل آتا تھا، ایک رات بادشاہ کو خواب میں حضورِ پاک صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم کی زیارت نصیب ہوئی اور فرمایا کہ محمود یہ درود شریف ہر نماز فجر کے بعد ایک بار پڑھ لیا کرو تو ایک لاکھ درود شریف کے برابر ہی ثواب حاصل ہوگا۔

بعد ازاں نبی آخرالزماں حضرت محمد مصطفٰے صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم نے سلطان محمود غزنوی کو خود یہ درود شریف یاد کروایا۔

پس بادشاہ نے اس درود پاک کو اپنا وظیفہ بنایا اور دوسروں کو بھی بتایا تاکہ مخلوقِ خدا اس کی برکتوں سے فیض یاب ہو۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا وَ مَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ وَّ

عَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍۢ بِعَدَدِ رَحْمَةِ اللّٰهِ ط

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا وَ مَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ وَّ

عَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍۢ بِعَدَدِ فَضْلِ اللّٰهِ ط

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا وَ مَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ وَّ

عَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍۢ بِعَدَدِ خَلْقِ اللّٰهِ ط

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا وَ مَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ وَّ

عَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍۢ بِعَدَدِ عِلْمِ اللّٰهِ ط

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا وَ مَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ

وَّعَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍۢ بِعَدَدِ كَلِمَاتِ اللّٰهِ ط

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا وَ مَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ وَّ

عَلٰٓی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍۢ بِعَدَدِ کَرَمِ اللّٰہِ ط

اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا وَ مَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ وَّ

عَلٰٓی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍۢ بِعَدَدِ حُرُوْفِ کَلَامِ اللّٰہِ ط

اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا وَ مَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ وَّ

عَلٰٓی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍۢ بِعَدَدِ قَطَرَاتِ الْاَمْطَارِ ط

اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا وَ مَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ وَّ

عَلٰٓی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍۢ بِعَدَدِ اَوْرَاقِ الْاَشْجَارِ ط

اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا وَ مَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ وَّ

عَلٰٓی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍۢ بِعَدَدِ رَمْلِ الْقِفَارِ ط

اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا وَ مَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ وَّ

عَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍؕ بِعَدَدِ مَا خُلِقَ فِی الْبِحَارِ ط

اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا وَ مَوْلٰنَا مُحَمَّدٍؕ وَّ

عَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍؕ بِعَدَدِ الْحُبُوْبِ وَالثِّمَارِ ط

اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا وَ مَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ وَّ

عَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍؕ بِعَدَدِ اللَّیْلِ وَالنَّھَارِ ط

اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا وَ مَوْلٰنَا مُحَمَّدٍؕ وَّ

عَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍؕ بِعَدَدِ مَا اَظْلَمَ عَلَیْهِ اللَّیْلُ

وَاَشْرَقَ عَلَیْهِ النَّھَارُ ط

اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا وَ مَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ وَّ

عَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍؕ بِعَدَدِ مَنْ صَلّٰی عَلَیْهِ ط

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا وَ مَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ وَّ

عَلٰٓى اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ مَنْ لَّمْ يُصَلِّ عَلَيْهِ ط

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا وَ مَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ وَّ

عَلٰٓى اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ اَنْفَاسِ الْخَلَآئِقِ ط

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا وَ مَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ وَّ

عَلٰٓى اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ نُجُوْمِ السَّمٰوٰتِ ط

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا وَ مَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ وَّ

عَلٰٓى اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ كُلِّ شَيْءٍ فِى الدُّنْيَا

وَالْاٰخِرَةِ ط صَلَوٰتُ اللّٰهِ تَعَالٰى وَمَلٰٓئِكَتِهٖ وَ اَنْبِيَآئِهٖ

وَ رُسُلِهٖ وَ جَمِيْعِ الْخَلاَئِقِ عَلٰى سَيِّدِ الْمُرْسَلِيْنَ وَ
اِمَامِ الْمُتَّقِيْنَ وَ قَائِدِ الْغُرِّ الْمُحَجَّلِيْنَ وَ شَفِيْعِ
الْمُذْنِبِيْنَ سَيِّدِنَا وَ مَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰى اٰلِهٖ وَ
اَصْحَابِهٖ وَ اَزْوَاجِهٖ وَ ذُرِّيَّاتِهٖ وَ اَهْلِ بَيْتِهٖ وَ اَهْلِ
طَاعَتِكَ اَجْمَعِيْنَ مِنْ اَهْلِ السَّمٰوٰتِ
وَالْاَرْضِيْنَ بِرَحْمَتِكَ يَا اَكْرَمَ الْاَكْرَمِيْنَ وَ
صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَ
اَصْحَابِهٖ اَجْمَعِيْنَ ط وَسَلَّمَ تَسْلِيْمًا دَآئِمًا اَبَدًا
كَثِيْرًا كَثِيْرًا ط وَالْحَمْدُلِلّٰهِ رَبِّ الْعَالَمِيْنَ ط

# ۵۶۔ دُرودِ تاج

درود تاج بہت ہی خوب صورت، بہت ہی پیارے اور بہت ہی جامع الفاظ میں حضور نبی اکرم رحمتہ اللعالمین محمد مصطفےٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم کی تعریف وتوصیف ہے۔

یہ درود پاک کیا ہے، رحمتوں اور برکتوں کا ایک بے کراں سمندر ہے، بے پناہ فیض و برکات کا سرچشمہ ہے۔

یہ درود شریف ایک ہی بار پڑھنے سے بندہ اس کے سحر میں کھو جاتا ہے۔ جوں جوں اس کے الفاظ زبان سے ادا ہوتے جاتے ہیں ایک کیف و سرور چھاتا چلا جاتا ہے۔

☆ یہ درود پاک پڑھنے والا صاحبِ کشف ہوجاتا ہے۔

☆ یہ درود پاک بعد از نمازِ فجر روزانہ سات مرتبہ پڑھنے سے پاک روزی میں اضافہ ہوجاتا ہے۔

یہ درود شریف روزانہ تین مرتبہ پڑھنے سے دشمنوں، ظالم افسروں اور حاکموں کی زیادتی سے آدمی بچ جاتا ہے۔

یہ درود شریف گیارہ مرتبہ پڑھ کر دم کرنے سے جادو یا جن وغیرہ ہو تو چھٹکارا مل جاتا ہے۔

جن صاحب کے ہاں اولاد نہ ہوتی ہو اکیس (۲۱) چھوہارے لے کر، ہر چھوہارے پر سات مرتبہ درود تاج پڑھے اور ہر روز (اکیس روز تک) ایک چھوہارہ اپنی بیوی کو کھلائے۔ اکیس (۲۱) روز بعد غسل وطہارت کرے، اور بیوی سے ہم بستر ہو، انشاءاللہ تعالیٰ نیک اولاد ہوگی۔ اگر حمل ٹھہر کر ضائع ہو جاتا ہو یا بچہ پیدا ہوتے ہی فوت ہو جاتا ہو یا فوت شدہ ہی پیدا ہوتا ہو تو سات دن تک سات مرتبہ روزانہ درود تاج پڑھ کر پانی پر دم کر کے بیوی کو پلایا جائے تو انشاءاللہ تعالیٰ مالکِ حقیقی کے فضل اور کرم سے خیر ہوگی۔

درُودِ تاج یہ ہے:

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا وَ مَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ صَاحِبِ

التَّاجِ وَالْمِعْرَاجِ وَالْبُرَاقِ وَالْعَلَمِ ط دَافِعِ الْبَلَآءِ

وَالْوَبَآءِ وَالْقَحْطِ وَالْمَرَضِ وَالْاَلَمِ ط اِسْمُهٗ

مَكْتُوْبٌ مَّرْفُوْعٌ مَّشْفُوْعٌ مَّنْقُوْشٌ فِى اللَّوْحِ

وَالْقَلَمِ ط سَيِّدِ الْعَرَبِ وَالْعَجَمِ ط جِسْمُهٗ مُقَدَّسٌ

مُّعَطَّرٌ مُّطَهَّرٌ مُّنَوَّرٌ فِى الْبَيْتِ وَالْحَرَمِ ط شَمْسِ

الضُّحٰى بَدْرِ الدُّجٰى صَدْرِ الْعُلٰى نُوْرِ الْهُدٰى

كَهْفِ الْوَرٰى مِصْبَاحِ الظُّلَمِ ط جَمِيْلِ الشِّيَمِ

شَفِيْعِ الْاُمَمِ صَاحِبِ الْجُوْدِ وَالْكَرَمِ ط

وَاللّٰهُ عَاصِمُهٗ وَ جَبْرِيْلُ خَادِمُهٗ وَالْبُرَاقُ مَرْكَبُهٗ

وَالْمِعْرَاجُ سَفَرُهٗ وَسِدْرَةُ الْمُنْتَهٰى مَقَامُهٗ وَ قَابَ قَوْسَيْنِ

مَطْلُوْبُہٗ وَالْمَطْلُوْبُ مَقْصُوْدُہٗ وَالْمَقْصُوْدُ مَوْجُوْدُہٗ ط

سَیِّدِ الْمُرْسَلِیْنَ خَاتِمِ النَّبِیّیْنَ شَفِیْعِ الْمُذْنِبِیْنَ

اَنِیْسِ الْغَرِیْبِیْنَ رَحْمَةٍ لِّلْعَالَمِیْنَ رَاحَةِ الْعَاشِقِیْنَ

مُرَادِ الْمُشْتَاقِیْنَ شَمْسِ الْعَارِفِیْنَ سِرَاجِ

السَّالِکِیْنَ مِصْبَاحِ الْمُقَرَّبِیْنَ مُحِبِّ الْفُقَرَآءِ

وَالْغُرَبَآءِ وَالْمَسَاکِیْنَ ط سَیِّدِ الثَّقَلَیْنِ نَبِیِّ

الْحَرَمَیْنِ اِمَامِ الْقِبْلَتَیْنِ وَ سِیْلَتِنَا فِی الدَّارَیْنِ ط

صَاحِبِ قَابَ قَوْسَیْنِ مَحْبُوْبِ رَبِّ الْمَشْرِقَیْنِ وَ

رَبِّ الْمَغْرِبَیْنِ جَدِّ الْحَسَنِ وَالْحُسَیْنِ مَوْلٰنَا وَ

مَوْلَی الثَّقَلَیْنِ ط اَبِی الْقَاسِمِ مُحَمَّدٍ بْنِ عَبْدِاللّٰہِ نُوْرٍ

مِّنْ نُوْرِ اللّٰهِ ط يٰۤاَيُّهَا الْمُشْتَاقُوْنَ بِنُوْرِ جَمَالِهٖ صَلُّوْا
عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَ اَصْحَابِهٖ وَسَلِّمُوْا تَسْلِيْمًا ط اَللّٰهُمَّ
صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰۤى اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ
وَّبَارِكْ وَسَلِّمْ
وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى خَيْرِ خَلْقِهٖ سَيِّدِنَا وَ مَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ
وَّ عَلٰۤى اٰلِهٖ وَ اَصْحَابِهٖ اَجْمَعِيْنَ ط
سُبْحَانَ رَبِّكَ رَبِّ الْعِزَّةِ عَمَّا يَصِفُوْنَ وَسَلَامٌ
عَلَى الْمُرْسَلِيْنَ وَالْحَمْدُلِلّٰهِ رَبِّ الْعَالَمِيْنَ ط

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ط

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا وَ مَوْلٰينَا مُحَمَّدٍ عَدَدَ مَا صَلَّيْتَ عَلَيْهِ وَمَلٰئِكَتِكَ وَ جَمِيْعِ مَخْلُوْقَاتِكَ حَتَّى الْاٰنِ وَ تُصَلِّى عَلَيْهِ اِلَى الْاَبْدِ وَعَلٰى آلِهٖ وَ صَحْبِهٖ وَ بَارِكْ وَسَلِّمْ تَسْلِيْمًا ٥

ترجمہ: (یا اللہ! ہمارے آقا و مولا حضرت محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) پر اور ان کی آل اور اصحاب پر اتنی تعداد میں درود اور خوب سلام بھیج جتنی تعداد میں تُو نے اور تیرے فرشتوں نے اور تیری تمام مخلوقات نے آج تک بھیجا اور ابد تک بھیجتے رہیں گے۔)

بے مایہ ہی سہی لیکن شاید وہ بلا بھیجیں
بھیجی ہی درودوں کی کچھ ہم نے بھی سوغاتیں

# ۵۷۔درودِ امام بوصیری

مَوْلَایَ صَلِّ وَسَلِّم دَائِمًا اَبَدًا

عَلٰی حَبِیْبِکَ خَیْرِ الْخَلْقِ کُلِّهِمْ

یَا رَبِّ صَلِّ وَسَلِّمْ دَائِمًا اَبَدًا

عَلٰی حَبِیْبِکَ خَیْرِ الْخَلْقِ کُلِّهِمْ

ترجمہ: اے میرے مولا تو اپنے حبیب پر ہمیشہ ہمیشہ درود و سلام بھیج، جو تیری مخلوق میں سب سے بہتر ہیں۔

اے پروردگار تُو اپنے حبیب پر ہمیشہ ہمیشہ درود و سلام بھیج جو تیری مخلوق میں سب سے بہتر ہیں۔

یہ حضرت امام شرف الدین محمد بن سعید البوصیری رحمتہ اللہ علیہ کے قصیدہ بردہ شریف کے دیباچہ کا نعتیہ شعر ہے جو درودِ بوصیری کے نام سے

موسوم ہے۔ یہ شعر قصیدہ بردہ شریف کا نچوڑ ہے اور بہت سے دینی اور دنیاوی فوائد کا حامل ہے۔ جو شخص روزانہ ایک سو مرتبہ صبح اور ایک سو مرتبہ شام اس درود بوصیری کو پڑھے گا اس کے دل میں عشقِ رسول ﷺ موجزن ہوگا۔ اور اگر خصوصی لگن اور دل جمعی سے حضور نبی کریم ﷺ کی زیارت کی نیت سے پڑھے گا تو انشاءاللہ زیارت ھی نصیب ہوگی۔

اگر کئی حاجت درپیش ہو تو روزانہ بعد نمازِ فجر یا بعد نمازِ عشاء پندرہ سو مرتبہ درود بوصیری نہایت توجہ سے متواتر ایک سو بیس روز تک پڑھے اشاءاللہ حضو نبی کریم ﷺ کے صدقے ہر حاجت برآئے گی۔

اگر کوئی مالی پریشانی یا دشواری پیدا ہو جائے یا مقروض ہو جائے اور اس کی ادائیگی کی کوئی صورت نہ بنتی ہو تو روزانہ تین ہزار ایک سو پچیس مرتبہ پڑھنے سے مسئلہ حل ہو جائے گا۔ شفائے امراض کے لیے یہ قصیدہ مبارکہ کے پڑھنے سے پہلے اور بعد میں سترہ سترہ مرتبہ درود پاک پڑھنا بہت مفید ہے۔

# ۵۸۔ درودِ رحمت و برکت

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ط

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰی آلِ مُحَمَّدٍ وَّ
بَارِكْ وَسَلِّمْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰی آلِ مُحَمَّدٍ وَّ
اَرْحَمِ مُحَمَّدٍ وَّ آلِ مُحَمَّدٍ کَمَا صَلَّیْتَ وَ بَارَکْتَ وَ
تَرَحَمْتَ عَلٰی اِبْرَاھِیْمَ وَ عَلٰی آلِ اِبْرَاھِیْمَ فِی
الْعٰلَمِیْنَ اِنَّكَ حَمِیْدٌ مَجِیْدٌ ٥

ترجمہ: اے اللہ درود نازل فرما حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی آل پر اور برکت اور سلامتی نازل فرما حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی آل پر اور رحمت نازل فرما حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی آل پر جیسا کہ تُو نے

درود، برکت اور رحمت فرمائی حضرت ابراہیم علیہ السلام اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی آل پر سارے جہانوں میں بے شک تُو تعریف کے لائق بزرگی والا ہے۔

یہ درود پاک بھی درود ابراہیمی کی طرح ہے۔مگر اس میں لفظ رحمت کا اضافہ ہے اور احادیث میں یہ درود پاک انہی الفاظ کے ساتھ مذکور ہوا ہے۔ اس درود پاک کا پڑھنا سراپا رحمت اور برکت ہے جو شخص اپنے دنیاوی معاملات اور دینی معمولات میں خیر و برکت کا خواہش مند ہو اسے چاہیے کہ وہ روزانہ سات بار اس درود پاک کو اپنا معمول بنا لے انشاء اللہ تعالیٰ ہر لحاظ سے رحمتیں اور برکتیں شاملِ حال رہیں گی۔

# ۵۹۔ درود ثواب

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ط

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدِ نِ النَّبِيِّ الْاُمِّيِّ وَ اَزْوَاجِهٖ
اُمَّهَاتِ الْمُؤْمِنِيْنَ وَ ذُرِّيَّتِهٖ وَ اَهْلِ بَيْتِهٖ كَمَا صَلَّيْتَ
عَلٰى اِبْرَاهِيْمَ وَآلِ اِبْرَاهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ ○

ترجمہ: اے اللہ ہمارے اُمی نبی محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر اور ان کی ازواجِ مطہرات یعنی مومنین کی ماؤں پر اور ان کے عزیزوں پر اور اہل بیت پر درود بھیج جیسا کہ تُو نے درود بھیجا حضرت ابراہیم علیہ السلام اور ان کی آل پر بے شک تو تعریف کے لائق بزرگی والا ہے۔

اس درود پاک کا ثواب لامحدود ہے لہٰذا جو شخص اس درود پاک کو کثرت سے پڑھے گا۔ اس کو لامحدود ثواب حاصل ہوگا۔

اس درود پاک کے پڑھنے والے کو عزت ملے گی۔ اور اس شخص کی اولاد تابعدار رہے گی۔ اس درود پاک کو بعد نمازِ جمعہ ایک سو بار پڑھنا چاہیے۔

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ فرماتے ہیں حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جس شخص کو یہ بات پسند ہو کہ وہ ہمارے گھرانے پر درود بھیجے اور اس کا ثواب بہت بڑے پیمانے پر ناپا جائے تو اسے چاہیے کہ یہ درود پاک پڑھے۔

# ٦٠۔درودِ مقرب

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ط

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰى آلِ مُحَمَّدٍ

وَّ اَنْزِلْهُ الْمَقْعَدَ الْمُقَرَّبَ عِنْدَكَ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ ○

ترجمہ: اے اللہ محمد ﷺ پر درود بھیج اور ان کی آل پر اور قیامت کے دن انہیں بلند مقام پر بٹھا جو تیرے نزدیک مقرب ہو۔

حضرت رویفع بن ثابت رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے۔ فرماتے ہیں کہ جو شخص اس درود پاک کو کثرت سے پڑھے گا اسے آخرت میں حضور نبی کریم شافع محشر ﷺ کی شفاعت نصیب ہوگی۔ یہ درود پاک روزانہ بعد نماز فجر اکتالیس (۴۱) مرتبہ پڑھنا افضل ہے۔

# ٦١۔ درودِ کمالیہ

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ؕ

اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَ بَارِكْ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدِ نِ النَّبِیِّ الْکَامِلِ وَعَلٰی آلِہٖ کَمَا لَانِھَایَۃَ لِکَمَالِكَ وَ عَدَدَ کَمَالِہٖ ؀

ترجمہ: اے اللہ ہمارے سردار حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم نبی کامل پر اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی آل پر درود و سلام اور برکتیں بھیج ایسی جیسی کہ تیرے کمال کی انتہا نہی اور نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلم کے کمال کا شمار نہیں۔

یہ درود پاک بزرگ ترین درود ہے۔

بعض علماء نے فرمایا ہے کہ یہ درود پاک ستر ہزار درود پاک کے برابر

ہے بعض نے اس درود پاک کی فضیلت ایک بار درود پاک پڑھنے کی برابر بتائی ہے۔ یہ درود پاک حضرت خضر علیہ السلام کی طرف بھی منسوب ہے۔

یہ درود پاک دافع نسیان بھی ہے اس کو پڑھنے سے بیماری ختم ہو کر قوتِ حافظہ درست ہوگی اللہ تعالیٰ کا محبوب بندہ بننے کے لیے اس درود پاک کو ہر نماز کے بعد کم از کم دس مرتبہ پڑھنا چاہیے۔ اس درود پاک کو ایک سو مرتبہ بعد نماز فجر اور ایک سو مرتبہ بعد نمازِ عشاء پڑھا جائے تو بے پناہ ثواب حاصل ہوگا۔

# ۶۲۔ درود/صلوٰۃ نقشبندیہ

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ط

اَللّٰھُمَّ اِنَّا نَسۡئَلُكَ اَنۡ تُصَلِّیۡ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ نِبۡرَاسِ الۡاَنۡبِیَآءِ وَ نَیِّرِ الۡاَوۡلِیَآءِ وَ زَبرِقَانِ الۡاَصۡفِیَآءِ وَ یُوۡحِ الثَّقَلِیۡنِ وَ ضِیَآءِ الۡخَافِقِیۡنِ ٥

ترجمہ: اے اللہ ہم تجھ سے التجا کرتے ہیں کہ ہمارے سردار انبیاء کے چراغ محمد ﷺ اور اولیاء کے آفتاب اور برگزیدہ بندوں کے ماہ درخشاں اور ثقلین کے سورج اور مشرق و مغرب کی ضیاء حضرت محمد ﷺ پر درود بھیج۔

یہ درود پاک سلسلہ نقشبند کے کچھ حضرات میں پڑھا جاتا ہے۔ کیوں کہ اس سلسلے کے بعض بزرگان نے اسے اپنے معمولات میں شامل کیا۔ اس درود پاک کے بے شمار روحانی اثرات ہیں۔ یہ درود پاک دل کی صفائی کے

لیے بہت مجرب ہے۔ یہ درود پاک تسخیرِ خلق کے لیے بھی مفید ہے۔

تزکیہءنفس کے لیے اس درودِ پاک کو بعد از نمازِ عشاء روزانہ گیارہ سو مرتبہ ایک سو بیس (۱۲۰) دن تک پڑھنے سے نفس کو پاکیزگی حاصل ہوگی۔ بعد از نمازِ فجر اس درود پاک کو گیارہ مرتبہ پڑھنا نفس اور شیطان کے شر سے محفوظ رکھتا ہے۔

حضرت عبداللہ بن الحکم رحمتہ اللہ علیہ روایت کرتے ہیں کہ میں نے امام شافعی رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ کو خواب میں دیکھا۔ میں نے ان سے دریافت کیا کہ اللہ تعالیٰ نے آپ کے ساتھ کیا معاملہ کیا۔ فرمایا۔ اللہ تعالیٰ نے مجھ پر رحم فرمایا اور مجھے بخش دیا۔ اور جنت میرے لیے اس طرح آراستہ کی جیسے دلہن کو آراستہ کیا جاتا ہے اور پھر مجھ پر موتی نچھاور کیے گئے جس طرح دلہن پر نچھاور کیے جاتے ہیں۔ میں نے پوچھا۔ کس وجہ سے یہ عنایت ہوئی۔ فرمایا مجھے اس درود پاک کی وجہ سے بخش دیا گیا جو میں نے کتاب الرسالہ میں نبی پاک ﷺ پر بھیجا ہے۔ میں نے صبح اٹھ کر امام شافعی علیہ الرحمتہ کی کتاب الرسالہ میں یہ درود شریف اس طرح پایا۔

(القول البدیع)

# ٦٣۔ درودِ چشتیہ

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ط

اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا وَ مَوْلَانَا مُحَمَّدٍ وَّ آلِ سَیِّدِنَا وَ مَوْلَانَا مُحَمَّدٍ کَمَا تُحِبُّ وَ تَرْضٰی بِاَنْ تُصَلِّیْ عَلَیْہِo

ترجمہ: اے اللہ درود وسلام بھیج ہمارے سردار اور ہمارے مولیٰ حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر اور حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی اولاد پر جیسے تُو نے انہیں محبوب کیا اور راضی ہوا۔ جیسا کہ ان پر درود بھیجنے کا حکم ہے۔

یہ درود پاک حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے دل میں محبت پیدا کرنے کے لیے اکسیر ہے۔ اس کو کثرت سے پڑھنے سے دل میں عشقِ رسول صلی اللہ علیہ وسلم

جا گزین ہو جاتا ہے۔اور جسے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے محبت نصیب ہو جائے تو اس کی دنیا تو کیا آخرت بھی سنور گئی۔

یہ درود پاک سلسلہ چشتیہ نظامیہ کے ایک بزرگ حضرت میاں علی محمد بسی شریف رحمتہ اللہ علیہ کے معمول کے وظائف میں سے ہے۔آپ یہ درود پاک کثرت سے پڑھا کرتے تھے اور اپنے مریدوں کو بھی یہ درود پاک پڑھنے کی تلقین فرماتے تھے۔

# ۶۴۔درودِاعزاز

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ط

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ النَّبِیِّ الۡاُمِّیِّ وَ عَلٰی آلِہٖ وَ اَصۡحَابِہٖ وَسَلِّم عَدَدَ وَ مَا عَلِمۡتَ وَزِنَۃَ مَا عَلِمۡتَ وَمِل ءَ مَاعَلِمۡتَ o

ترجمہ: اے اللہ محمد امی نبی صلی اللہ علیہ وسلم پر اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی آل پر اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے صحابہ پر درود اور سلام بھیج اتنی تعداد میں کہ جس کا شمار تیرے اندازے اور علم کے مطابق ہو۔

حضرت شریف نعمانی رضی اللہ تعالیٰ عنہ جو کہ حضرت شیخ محمد رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے متوسلین میں سے تھے فرماتے ہیں کہ میں نے خواب میں سید

دوعالم صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت کی اور دیکھا کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم ایک بڑے خیمے میں جلوہ افروز ہیں اور امت کے اولیاء کرام حاضر ہوکر یکے بعد دیگرے سلام عرض کر رہے ہیں اور کوئی کہہ رہے ہیں کہ یہ فلاں ولی اللہ ہیں اور یہ فلاں ولی اللہ ہیں اور آنے والے سلام عرض کر کے ایک جانب ہوکر بیٹھتے جارہے ہیں۔

اسی اثناء میں بہت سارے لوگ اکٹھے آرہے ہیں اور کوئی ندا دینے والا کہہ رہا ہے کہ یہ محمد حنفی آرہے ہیں۔ جب وہ سید العالمین اکرم الاولین و آخرین صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمتِ اقدس میں حاضر ہوئے تو آقائے دوجہاں صلی اللہ علیہ وسلم نے انہی پاس بٹھا لیا اور پھر سید دوعالم صلی اللہ علیہ وسلم سیدنا ابوبکر صدیق اور فاروق اعظم رضوان اللہ اجمعین کی طرف متوجہ ہوئے اور فرمایا کہ میں اس سے محبت کرتا ہوں مگر اس کی پگڑی بغیر شملہ کے ہے اور محمد حنفی کی طرف اشارہ فرمایا۔ یہ سن کر سیدنا صدیق اکبر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے عرض کی۔ یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی اجازت ہوتو میں اس کے سر پر پگڑی باندھ دو۔ فرمایا۔ ہاں۔ تو صدیق اکبر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے اپنا عمامہ لے کر حضرت محمد حنفی کے سر پر باندھ دیا اور

بائیں جانب شملہ چھوڑ دیا۔ جب حضرت شریف نعمانی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے یہ خواب حضرت محمد حنفی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو سنایا تو وہ اور ان کے ہم نشین سب آبدیدہ ہو گئے پھر حضرت محمد حنفی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے شیخ شریف نعمانی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے کہا کہ جب آپ کو سید دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت نصیب ہو تو آپ عرض کیجیے گا کہ محمد حنفی کے کون سے عمل کی وجہ سے یہ نظرِ عنایت ہے۔

پھر کچھ دنوں بعد شیخ شریف نعمانی رضی اللہ تعالیٰ عنہ زیارتِ عظمیٰ صلی اللہ علیہ وسلم سے سرفراز ہوئے تو حضرت محمد حنفی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی وہ عرض پیش کر دی۔ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ وہ جو درود پاک ہر روز خلوت میں مجھ پر مغرب کے بعد پڑھتا ہے۔ یہ اس وجہ سے ہے۔ وہ یہ درود پاک ہے۔

(سعادت الدارین)

# ٦٥۔ درودِ حبِ رسول صلی اللہ علیہ وسلم

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ ط

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا وَ حَبِيۡبِنَا وَ مَحۡبُوۡبِنَا وَ

مَوۡلَانَا مُحَمَّدٍ وَّ بَارِكۡ وَسَلِّمۡ ○

ترجمہ: اے اللہ ہمارے سردار ہمارے حبیب ہمارے محبوب اور ہمارے مولا محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر درود، برکت اور سلامتی بھیج۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی محبت دین اسلام کی اصل بنیاد ہے۔ حضور نبی کریم رؤف الرحیم صلی اللہ علیہ وسلم کی دلی محبت کے حصول کے لیے اس درود پاک کو کثرت سے پڑھنا چاہیے۔ اور کثرت کرنے سے ہی دل میں آقا صلی اللہ علیہ وسلم کی محبت جاگزین ہو جائے گی اور دیدارِ مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم سے بھی اللہ تعالیٰ جل شانہ نوازیں گے۔

## ٦٦۔درودِحاجت

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ط

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰی آلِ مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اَھۡلِ بَیۡتِہٖ O

ترجمہ: اے اللہ درود بھیج حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی آل پر اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے اہلِ بیت پر۔

اس درود شریف کو شارح علیہ الرحمتہ احمد بن موسیٰ عن ابیہ عن جدہ سے نقل کرتے ہیں کہ جس شخص نے اسے ہر روز ایک سو بار پڑھا اللہ تعالیٰ جل شانہ اس کی ایک سو حاجتیں پوری کرے گا جن میں سے تیس دنیا کی ہوں گی اور ابن حجر نے کتاب الصواعق میں کہا ہے کہ جعفر بن محمد جابر رضی اللہ عنہ

سے مرفوعاً روایت کی گئی ہے کہ جس نے حضرت محمد ﷺ اور آپ ﷺ کے اہلِ بیت پر سو بار درود بھیجا اللہ تعالیٰ جل شانہ اس کی سو ضرورتیں پوری کرے گا جن میں سے ستر آخرت کی ہونگی، شیخ شجاعی اس کے حاشیہ میں لکھتے ہی۔ درود شریف کے الفاظ یہ ہیں۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی آلِ مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰی اَھْلِ بَیْتِہٖ

## ٦٧۔ درود استغفار

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ط

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ آلِهٖ وَ عِتْرَتِهٖ

بَعَدَدِ كُلِّ مَعْلُوْمٍ لَّكَ اَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ الَّذِىْ

لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْحَىُّ الْقَيُّوْمُ وَاَتُوْبُ اِلَيْهِ ٥

ترجمہ: یا اللہ ہمارے سردار حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی اولاد پر اپنی تمام معلومات کی گنتی کے مطابق درود بھیج میں اللہ تعالیٰ سے مغفرت طلب کرتا ہوں اس کے سوا کوئی معبود نہیں۔ وہ زندہ اور قائم رکھنے والا ہے اور میں اس کی بارگاہ میں توبہ کرتا ہوں۔ یہ درود شریف اور استغفار حضرت خواجہ خواجگان سیدنا اویس قرنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا موروثی درود شریف ہے۔ ہر نماز کے بعد کم از کم گیارہ بار بلا ناغہ ضرور پڑھیں۔ عشاء کی نماز کے بعد یا تہجد اور فجر کے بعد کثرت سے پڑھیں۔

## ٦٨۔درودِ دیدار

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ط

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَعَلٰی آلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ كَمَا تُحِبُّ وَ تَرۡضَاهُ لَهٗ o

ترجمہ: اے اللہ حضور اقدس حضرت محمد ﷺ اور حضرت محمد ﷺ کی آل اولاد پر رحمت نازل فرما جس طرح تجھے محبوب اور پسند ہے۔

جو شخص پاکیزگی اور طہارت کے ساتھ اس درود پاک کو ہمیشہ تین سو تیرہ (313) مرتبہ پڑھنے کا معمول بنالے گا۔ اللہ تعالیٰ جل شانہ اس شخص کو خواب میں حضور نبی کریم ﷺ کے دیدار سے مشرف فرمائے گا۔ (انشاء اللہ تعالیٰ) (جذب القلوب)

یہ درود پاک حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے دیدار کے لیے بہت موثر ہے
اس درود پاک کی اہم خصوصیت یہ ہے کہ اسے کثرت سے پڑھنے سے حضور
نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے محبت نصیب ہو جاتی ہے اور جس دل میں محبت مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم
ہو۔اس کے لیے اس سے بڑی اور کوئی سعادت نہیں ہے۔

اگر کوئی شخص اس درودِ پاک کو بعد نمازِ جمعہ مدینہ طیبہ کی طرف منہ کر
کے ہزار مرتبہ ہر جمعہ پڑھے گا۔اسے بھی حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی خواب میں
زیارت نصیب ہو گی۔

اگر کوئی شخص اس درود پاک کو پڑھے تو ستر (۷۰) فرشتے ایک ہزار
دن تک اس شخص کے نامہ اعمال میں نیکیاں لکھتے رہتے ہیں۔

# ٦٩ ۔ درود الطالبین

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ط

صَلَّ اللّٰہُ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ عَدَدَ خَلۡقِہٖ وَرِضَاءَ
نَفۡسِہٖ وَزِنَۃَ عَرۡشِہٖ وَ مِدَادَ کَلِمَاتِہٖ وَکَمَا ھُوَ اَھۡلُہٗ
وَ کُلَّمَا ذَکَرَہُ الذَّاکِرُوۡنَ وَ غَفَلَ عَنۡ ذِکۡرِہِ
الۡغَافِلُوۡنَ وَعَلٰی اَھۡلِ بَیۡتِہٖ وَ عِتۡرَتِہٖ الطَّاھِرِیۡنَ
وَسَلِّمۡ تَسۡلِیۡمًاo

ترجمہ: درود بھیجے اللہ تعالیٰ ہمارے آقا حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر بہ شمار اپنی مخلوق کے اور بہ مقدار اپنی رضا کے اور بہ وزن اپنے عرش کے اور اپنے کلمات کی سیاہی کے اور جس طرح ان کے شایانِ شان ہیں اور جب کہ یاد کریں

آپ ﷺ کو یاد کرنے والے اور غافل رہیں آپ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّم کے ذکر سے غفلت برتنے والے اور آپ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّم کے اہلِ بیت پر اور آپ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّم کی پاک اولاد پر اور سلام بھیجے جس طرح سلام بھیجے جانے کا حق ہے۔

یہ درود پاک طالبانِ حق کا توشہ ہے۔لہٰذا جو شخص اللہ تعالیٰ کی رضا کا سچا طالب ہو تو اسے چاہیے کہ اس درود پاک کو اپنے معمولات میں شامل کرے اور اس کو کثرت سے پڑھا کرے۔

اس درود پاک کی کثرت کرنے والے کو اللہ تعالیٰ جل شانہٗ اپنی خاص رحمتوں سے نوازتا ہے۔

اللہ تعالیٰ کی خصوصی رحمتیں اس بندہ کے شاملِ حال ہوتی ہیں۔

اللہ تعالیٰ کا روحانی فضل وکرم اس بندہ پر ہونے لگتا ہے۔

اللہ تعالیٰ کی شفقت اس بندہ پر ہو جاتی ہے۔

یہ درود پاک اکتالیس روز تک ستر مرتبہ روزانہ پڑھنا حاجت برداری کے لیے مجرب ہے۔

# ۷۰۔ درُود مشکل کشا

## بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ط

## یَا رَحْمَۃً اللّلعَالَمِیْنَ صَلَّ اللّٰہُ عَلَیْکَ وَسَلِّمْ

## نَظَرِ کَرَمO

جب کوئی مشکل آن پڑے اور اس سے نکلنے کی کوئی راہ سجھائی نہ دیتی ہو تو اس درود پاک کو ایک ہزار مرتبہ روزانہ پڑھیں۔ بلکہ حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے گنبد خضرا اور قبر انوار کی جالیوں کو اپنی توجہ میں رکھ کر خوب ذوق سے پڑھیں۔

صحت اور تندرستی کے لیے بھی پڑھیں۔ تین سو مرتبہ روزانہ یا کم از کم ایک سو مرتبہ ضرور پڑھیں۔ اللہ جل شانہ شفائے کاملہ عطا فرمائیں گے۔ گھر والوں کے لیے یا عزیزوں دوستوں کے لیے بھی پڑھیں تو نظرِ کرم فلاں پر کہیں۔"

# ۱۷۔درودِ افضل

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ ط

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ عَبۡدِكَ وَ نَبِيِّكَ وَ رَسُوۡلِكَ النَّبِيِّ الۡاُمِّيِّ وَعَلٰى آلِهٖ وَ اَزۡوَاجِهٖ وَ ذُرِيَّتِهٖ وَسَلِّمۡ عَدَدَ خَلۡقِكَ وَرِضَآءَ نَفۡسِكَ وَزِنَةَ عَرۡشِكَ وَمِدَادَ كَلِمَاتِكَ ○

ترجمہ: اے اللہ درود بھیج ہمارے سردار محمد ﷺ پر جو تیرا بندہ اور نبی اور تیرا رسول نبی اُمی ہے اور آپ ﷺ کی آل پر اور آپ ﷺ کی ازواج پر اور آپ ﷺ کے رشتہ داروں پر خلقت کی تعداد کے برابر اور اپنی ذات کی رضا کے مطابق اور اپنے عرش کے وزن کے مطابق اور کلموں کی سیاہی کے

مطابق ہو۔

حضرت علامہ سخاوی رحمتہ اللہ علیہ نے اپنی کتاب القول البدیع میں ایک روایت درج کی ہے۔ کہ ایک مرتبہ حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی زوجہ اُم المومنین حضرت جویریہ بنت حارث رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا کہ اگر کوئی شخص یہ حلف اٹھائے کہ میں حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم پر افضل ترین درود بھیجوں گا تو اسے چاہیے کہ یہ درود پاک پڑھے اسی لیے اس درود پاک کو درودِ افضل کہا جاتا ہے۔

اس درود پاک کو روزانہ اکتالیس مرتبہ پڑھنے والے پر ہمیشہ اللہ کی رحمت سایہ فگن رہتی ہے۔ اس درودِ پاک کو فجر کی نماز کے بعد ایک سو مرتبہ پڑھنے والے کی ہر مشکل آسان ہو جاتی ہے۔

# ۲۷۔ درودِتامہ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ط

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَعَلٰى آلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ كَمَا صَلَّيْتَ عَلٰى سَيِّدِنَا اِبْرَاهِيْمَ وَعَلٰى آلِ سَيِّدِنَا اِبْرَاهِيْمَ وَ بَارِكْ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَآلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ كَمَا بَارَكْتَ عَلٰى سَيِّدِنَا اِبْرَاهِيْمَ وَعَلٰى آلِ سَيِّدِنَا اِبْرَاهِيْمَ فِى الْعَالَمِيْنَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَجِيْدٌ ٥ اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ اَيُّهَا النَّبِىُّ وَرَحْمَةُ اللّٰهِ وَبَرَكَاتُهٗ

ترجمہ: اے اللہ درود بھیج ہمارے سردار محمد صلی اللہ علیہ وسلم اور ہمارے سردار محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی اولاد پاک پر جیسا کہ تُو نے درود بھیجا ہمارے سردار حضرت ابراہیم علیہ السلام پر اور ہمارے سردار حضرت ابراہیم علیہ السلام کی اولاد پاک پر اور برکت عطا کر ہمارے سردار حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر اور ہمارے سردار حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی اولادِ پاک پر جیسا کہ تُو نے برکت عطا کی ہمارے سردار حضرت ابراہیم علیہ السلام پر اور ہمارے سردار حضرت ابراہیم علیہ السلام کی اولاد پاک پر سارے جہانوں میں بے شک تُو تعریف کے لائق بزرگی والا ہے۔

حضرت ابوالمواہب شاذلی قدس سرہ العزیز فرماتے ہیں۔

ایک دن میں نے درود پاک جلدی جلدی پڑھنا شروع کر دیا تاکہ میرا ورد جو کہ ایک ہزار روزانہ کا تھا جلدی جلدی پورا ہو جائے گا تو شاہ کونین صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اے شاذلی تجھے معلوم نہیں کہ جلد بازی شیطان کی طرف سے ہے۔اور فرمایا یوں پڑھ:

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَعَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ

آہستہ آہستہ اور ترتیب کے ساتھ پڑھو۔

پڑھ فرمایا کہ ہاں اگر وقت کم ہو تو پھر جلدی پڑھنے میں حرج نہیں ہے۔ نیز فرمایا کہ یہ جو میں نے تجھے ہدایت کی یہ افضلیت کے طور پر ہے۔ ورنہ جیسے بھی درود پاک پڑھو۔ وہ درود ہی ہے اور بہتر یہ ہے کہ جب تُو درود پاک پڑھنا شروع کرے تو اوّل وآخر درود تامہ پڑھ لیا کر۔ اگرچہ ایک ایک ہی بار پڑھے۔ حضرت شیخ ابوالمواہب شاذلی رحمتہ اللہ علیہ فرماتے ہیں میں خواب میں حضور ﷺ کی زیارت سے مشرف ہوا تو آقائے دوجہاں ﷺ نے فرمایا کہ اے شاذلی تمہارے شیخ ابوسعید صفروی مجھ پر درود تامہ بہت پڑھتے ہیں آپ ان سے کہیں کہ جب درود پاک کا ورد ختم کریں تو اللہ تعالیٰ کا شکر ادا کیا کریں۔

(سعادۃ الدارین)

اَلتَّحِيَّاتُ لِلّٰهِ وَالصَّلٰوتُ السَّلَامُ عَلَيْكَ
اَيُّهَا النَّبِىُّ وَ رَحَمَةُ اللّٰهِ وَبَرَكَاتُهُ اَلسَّلَامُ عَلَيْنَا
وَعَلٰى عِبَادِ اللّٰهِ الصّٰلِحِيْنَ اَشْهَدُ اَنْ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ
وَاَشْهَدُ اَنَّ مُحَمَّداً عَبْدُهُ وَرَسُوْلُهُ ٥

(بخاری شریف،نسائی)

ترجمہ: ساری عبادات قولیہ،عبادت، بدنیہ،عبات مالیہ اللہ تعالیٰ کے لیے ہیں آپ پر سلامتی ،اے نبی صلی اللہ علیہ وسلم اور اللہ کی رحمتیں اور اس کی برکتیں آپ صلی اللہ علیہ وسلم پر نازل ہوں سلام ہو ہم پر اور اللہ کے نیک بندوں پر، میں گواہی دیتا ہوں اس بات کی کہ اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں ہے اور گواہی دیتا ہوں کہ بے شک محمد صلی اللہ علیہ وسلم اللہ کے بندے اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم ہیں۔

اَلتَّحِيَّاتُ الْمُبَارَكَاتُ اَلصَّلواتُ الطَّيِّبَاتُ

لِلّٰهِ اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ اَيُّهَا النَّبِیُّ وَ رَحْمَةُ اللّٰهِ

وَبَرَكَاتُهٗ اَلسَّلَامُ عَلَيْنَا وَعَلٰى عِبَادِ اللّٰهِ

الصّٰلِحِيْنَ اَشْهَدُ اَنْ لَّآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ

وَاَشْهَدُاَنَّ مُحَمَّداً عَبْدُهٗ وَرَسُوْلُهٗ ٥

(مسلم شریف)

ترجمہ: ساری بابرکت عبادات قولیہ، عبادات بدنیہ، عبادات مالیہ اللہ تعالیٰ کے لیے ہیں۔ سلام ہو آپؐ پر، اے نبی صلی اللہ علیہ وسلم اور اللہ کی رحمت اور اس کی برکتیں ہوں، سلام ہو ہم پر اور اللہ کے نیک بندوں پر، میں گواہی دیتا ہوں کہ بلاشبہ اللہ تعالیٰ کے سوا کوئی معبود نہیں اور گواہی دیتا ہوں کہ بے شک سیدنا محمد صلی اللہ علیہ وسلم اللہ تعالیٰ کے بندے اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم ہیں۔

بِسْمِ اللّٰهِ وَالسَّلَامُ عَلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ ٥

(المستدرک الحاکم)

ترجمہ: اللہ کے نام سے شروع کرتا ہوں اور سلام ہو اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم پر۔

# ۳۷۔ درود وسلام

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ فِىْ اَوَّلِ كَلَامِنَا

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ فِىْ اَوْسَطِ كَلَامِنَا

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ فِىْ اٰخِرِ كَلَامِنَا

بزرگوں نے فرمایا جو شخص اس درود شریف کو تین بار دن اور تین بار رات میں پڑھ لے تو گویا دن رات درود پڑھتا رہا۔

# ۷۴۔ درود شریف

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی حَبِیْبِکَ مُحَمَّدِ نِ الْمُصْطَفٰی مِنْ اُمَّتِہِ الْجَمِیْلَۃِ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَ اَحِبَّآئِہٖ وَبَارِکْ وَسَلِّمْ کَثِیْرًا کَثِیْرًا

یا اللہ! اپنے پیارے محبوب حضرت محمد مصطفٰے صلی اللہ علیہ وسلم کی پیاری اُمت کی طرف سے اپنے پیارے حبیب حضرت محمد مصطفٰے صلی اللہ علیہ وسلم پر آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی آل پر آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے چاہنے والوں پر بہت زیادہ درود وسلام اور برکات نازل فرما۔

یا اللہ! یارب محمد صلی اللہ علیہ وسلم ہمیں اپنے پسندیدہ بندوں میں شامل فرما۔

